دیا نرائن نگم

کے

رسالہ زمانہ کانپور (۱۹۰۳ء ۔ ۱۹۴۲ء) سے انتخاب

نام نیک رفتگان ضائع مکن

۷

# تاریخِ ہند



خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری پٹنہ

تقسیم کار:

صدر دفتر:

- مکتبہ جامعہ لمیٹڈ، جامعہ نگر، نئی دہلی ـــ ۱۱۰۰۲۵

شاخیں:

- مکتبہ جامعہ لمیٹڈ، اردو بازار، دہلی ـــ ۱۱۰۰۰۶
- مکتبہ جامعہ لمیٹڈ، پرنسس بلڈنگ، بمبئی ـــ ۴۰۰۰۰۳
- مکتبہ جامعہ لمیٹڈ، یونیورسٹی مارکیٹ، علی گڑھ ـــ ۲۰۲۰۰۲

۱۹۹۴ء

قیمت : ساٹھ روپے






لبرٹی آرٹ پریس (پرو پرائٹرز مکتبہ جامعہ لمیٹڈ) نئی دہلی میں طبع ہوا

# حرفِ چند

یہ اردو کے اہم رسالہ زمانہ (کانپور) کے ۳۹ برسوں کے فائل کا انتخاب ہے۔ اس سے اندازہ ہوگا کہ اردو والے کیسے بڑے موضوعات پر کتنا اہم ذخیرہ آنے والوں کے لیے کیسی تیزی سے جمع کرتے جا رہے تھے۔ شاید انھیں یہ کشف ہو گیا تھا کہ اب اُن کے بعد ۴۰، ۵۰ سال اردو پر بونوں کا راج ہوگا اس لیے جلدی جلدی 'یا رے کچھ کر کے چلو یاں کہ بہت یاد رہو۔' اور پھر آ گئے کے ۴۰، ۵۰ سال بعد جو نئی نسل بونوں کی جانشیں ہو، وہ پھر اپنے قد کو پالے۔

رسالہ زمانہ ۱۹۰۳ء سے ۱۹۴۲ء تک کانپور سے دیا نرائن نگم کی ادارت و ملکیت میں ہر ماہ مستعدی کے ساتھ شائع ہوتا رہا۔ بعد ازاں ۱۹۴۲ء میں انکے انتقال کے بعد بھی ان کے صاحبزادہ سری نرائن نگم کی ادارت میں جون ۱۹۴۹ء تک چلتا رہا۔ زمانہ بجا طور سے اردو کے بڑے رسائل میں شمار کیا جاتا ہے۔ دیا نرائن نگم اعلیٰ درجہ کا ادبی علمی ذوق رکھتے تھے۔ نگم مرحوم کی ایک بڑی خصوصیت یہ تھی کہ وہ اچھے لکھنے والے تو تھے ہی، بہت اچھے ایڈیٹر بھی تھے۔ زمانہ میں مختلف موضوعات پر اتنا اچھا ذخیرہ جمع ہو گیا ہے کہ کم ہی کسی دوسرے رسالے میں ہوگا۔

۱۹۰۳ء کے نومبر تک شیو برت لال ورمن کی ادارت، پھر دیا نرائن نگم کا ان کی جگہ سنبھالنا، اور ایک طویل عرصے تک دیوان راج بہادر کی طرف سے بڑی بہادری اور شرافت کے ساتھ زمانہ کی مالی پشت پناہی ——— یہ سب تفصیل کسی اور موقع پر۔ فی الحال صرف اتنا کہ زمانہ ۱۹۰۳ء سے ۱۹۴۹ء تک تسلسل کے ساتھ نکلا، نصف صدی کے قریب۔ ایسی طویل عمر کسی دوسرے اردو رسالہ کو نصیب نہیں ہوئی (استثنا 'معارف')۔ اور جس شان سے نکلتا رہا، مضامین کا تنوع، چوٹی کے ادیبوں اور شاعروں کا تعاون، اردو کے ملے جُلے کلچر کی نمائندگی، یہ سب زمانہ کے سوا کہیں نظر نہیں آتا۔ اور، آج بھی جب علم اور ادب پھیلا نگلیں لگا چکے ہیں، یہ بات زمانہ کی عظمت کا مزید اعتراف کراتی ہے کہ آج بھی اس کے مشتملات پر نظر ڈالی جائے تو اس کے منتخبات بیس پچیس جلدوں سے کم میں نہیں سمائیں گے، یہ بھی اس وقت جب آپ شاعروں کو نظر انداز کر دیں!



زمانہ کا یہ انتخاب عملاً دیا نرائن نگم کے عہد کا انتخاب ہے، ۱۹۰۳ء تا ۱۹۴۲ء؛ زمانہ جون ۱۹۴۹ء تک نکلتا رہا، مگر رفتہ رفتہ مولوی مدن والی بات کم ہوتی چلی گئی، اور بالآخر بیٹے، جو باپ کی یادگار سات سال تک

چلاتے رہے، تھک کے بیٹھ گئے۔

لیکن بڑے باپ کے بیٹے تھے یاد رکھا انھیں، اور ۱۸۸۲ء کی پیدائش منشی دیا نرائن نگم کو ۱۹۸۲ء میں صدی کے موقع سے بڑی شان سے یاد کیا گیا۔ سری نرائن نگم اور ان کے چھوٹے بھائی برج نرائن نگم نے ایک بہت اچھا یادگاری مجلہ ۳۰۲ صفحات پر مشتمل شائع کیا، جس میں زمانہ کے فائلوں سے چودہ[14] پندرہ[15] مضامین کے علاوہ کچھ منتخب افسانے، نظمیں اور غزلیں شامل کی گئیں۔

خدا بخش لائبریری کے منصوبوں میں یہ بھی شامل رہا ہے کہ اہم رسائل سے مفید تحریروں کا انتخاب کر لیا جائے۔

اسی منصوبے کے تحت زمانہ سے یہ انتخاب پیش خدمت ہے۔ اس سے قبل مولانا آزاد کا ہفتہ وار پیغام (مکمل فائل) رسالہ ہندستانی (الہ آباد) کا انتخاب (۷ جلدوں میں)، العصر (لکھنؤ)، ادیب (الہ آباد) صبح امید (لکھنؤ)، قاضی عبدالودود کا رسالہ 'معیار' اور زبان (گجرات) ایک ایک جلد میں پیش کیا جا چکا ہے۔

زمانہ سے انتخاب کا کام شروع ہوا تو اس میں شامل تحریروں کے تنوع اور عصری اہمیت و افادیت نے دامن دل کو بار بار بڑی دل آویزی کے ساتھ کھینچا مگر دامن کشاں اس مجمع خوباں سے نکل کے ہم آپ کے حضور صرف بامعنی تنوع اور عصری افادیت والی ضروری تحریریں لے آئے ہیں۔ پہلے مرحلے میں انتخاب کی گیارہ جلدیں پیش ہیں۔ چار جلدیں ہندستان سے اُپجے دھرموں پر ہیں (تین ہندومت پر اور چوتھی بدھ/ جین/ سکھ/ رادھا سوامی متوں پر) پانچویں جلد ہندو مسلم مسئلہ پر، چھٹی جلد اسلامیان ہند پر، ساتویں جلد تاریخ ہند پر۔ اس طرح یہ سات جلدیں ہندو مسلم تاریخ و تہذیب کے اہم دھاروں کا تعارف کرا دیتی ہیں۔ پھر ہندو مسلم گنگا جمنی تہذیب کے ملن کا ایک اہم نمونہ پریم چند آ جاتے ہیں جو ساری عمر ہندو اور مسلمان میں انسان تلاش کرتے رہے، انسانیت کو ابھارتے اور اجالتے رہے۔ چار جلدوں میں پریم چند کی تحریروں کے ابتدائی نقوش جو اب صرف زمانہ ہی میں مل سکتے ہیں یکجا کر دیئے گئے ہیں، سب نہیں صرف وہ جو ضروری تھے۔

امید ہے زمانہ کا یہ بھرپور انتخاب اپنی رنگارنگی اور عصری اہمیت کے لیے دلچسپی سے پڑھا جائے گا۔

——— ع ر ب

# تصحیحات و تصریحات

ہندو مت (حصّہ اول)

○ ۱۴۹/۱۵۴ پر غلطی سے ایک افسانوی مضمون "خوابگاہِ رادن" آگیا تھا، جو سنجیدہ مضمون ہونے کے بجائے افسانویت لیے ہوئے تھا۔ اسلیے اخیر وقت میں اسے خارج کر دیا گیا۔ اب صفحات کی گنتی کے وقت یہ خیال رہے کہ ۱۴۸ کے بعد ۱۵۵ درست ہے۔

○○ "نصائح جانگیہ"، باب دہم کے بعد تسلسل کے پرچے میں "نصائح جانگیہ" کے عنوان سے ۱۸-۱۹-۲۰ اندراجات ملے جو، جوں کے توں شامل کر دیے گئے ہیں۔

○○○ مالک رام صاحب مرحوم کے دو مضامین بھی اس انتخاب میں شامل ہیں۔ زمانہ میں ایک مضمون پر مالک رام چھپا ہے، ایک پر مالک رام۔ انھیں ہم نے جوں کا توں رہنے دیا، لیکن فہرست میں صحیح نشاندہی کر دی ہے۔ ابتدائی عہد کی تحریریں ہونے کے سبب اہم ہیں۔

○○○○ فہرست مشتملات میں مذکور آخری چار مضامین کے صفحات نمبر، دو کے بقدر زیادہ لکھے گئے ہیں، انھیں اسطرح پڑھا جائے: 'منوسمرتی' ۲۱۴ کے بجائے ۲۱۲، 'بھاگوت کے فارسی تراجم' ۲۲۴ کے بجائے ۲۲۲، 'کوٹلیا ارتھ شاستر' ۲۲۹ کے بجائے ۲۲۷، 'نصائح جانگیہ' ۲۳۶ کے بجائے ۲۳۴۔ ●●

# تصحیحات و تصریحات

ہندو مت (حصّہ سوم)

○ کچھ الفاظ چھپنے سے رہ گئے وہ اس طرح ہیں: ص ۲۵۲/۱ دوسرے تمام مذاہب اور شائستگیاں، ۲۵۳/۱ سے بڑا سوامی دیانند کے، ۲۵۳/۲ دعوے کی، ۲۵۴/۱ نینوا، یونان، ۲۵۵/۱ دور دراز جگہوں پر، ۲۵۶/۱ جواب ایک، ۲۵۷/۱ یہ سب کچھ پیدا کیا۔

○○ حوالوں میں کہیں کہیں تین جلدوں کا حوالہ محض بطور جلد کے آیا ہے، ان کے ماہ و سال اس طرح ہیں: جلد ۱۸ جنوری تا جون ۱۹۱۲ء، جلد ۱۹ جولائی تا دسمبر ۱۹۱۲ء، جلد ۲۰ جنوری تا جون ۱۹۱۳ء۔ ●●

# تصحیحات و تصریحات

ہندوستان سے باہر دیگر دھرم

○ فہرست میں، ص ۳۶ پر "تعلیمات بدھ" از سی۔ ایف۔ اینڈریوز کے مترجم کا نام ضیاء الدین احمد برنی، اور یہ کہ دربار صاحب کی تصویر ص ۱۱۱ پر ہے اندراج ہونے سے رہ گیا ہے، اضافہ کرلیں۔ ●●

# تصحیحات و تصریحات

ہندو مسلم مسئلہ

○ "مندر مسجد" اکتوبر ۳۳ء کی بجائے اکتوبر ۲۳ء پڑھا جائے۔

○○ فہرست میں "ہندوستان" ص ۱۴۳ کے بجائے ص ۱۴۳، "مشرقی اور مغربی تصوف اور ہندومت" ص ۱۴۴ کے بجائے ص ۱۴۲ اور اکتوبر ۱۹۲۵ء کے بجائے نومبر ۲۵ء اور "ہندو مسلم مسئلہ" ص ۲ کے بجائے ص ۱۶۲ پڑھا جائے۔ ●●

# تاریخ ہند

دیانرائن نگم
کے
رسالہ زمانہ کانپور (۱۹۰۳-۱۹۴۲) سے انتخاب

(۴)

ہندستان کے دیگر دھرم

# بدھ/جین/سکھ/رادھا سوامی

نامِ نیکِ رفتگاں ضائع مکن

دیا نرائن نگم

کے

رسالہ زمانہ کانپور (۱۹۰۳ء-۱۹۴۲ء) سے انتخاب

(۴)

## ہندستان سے اُپجے دیگر دھرم

# بدھ/جین/سکھ/رادھا سوامی



خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری، پٹنہ

تقسیم کار:

صدر دفتر:

- مکتبہ جامعہ لمیٹڈ، جامعہ نگر، نئی دہلی ـــ ۱۱۰۰۲۵



شاخیں:

- مکتبہ جامعہ لمیٹڈ، اردو بازار، دہلی ـــ ۱۱۰۰۰۶
- مکتبہ جامعہ لمیٹڈ، پرنسس بلڈنگ، بمبئی ـــ ۴۰۰۰۰۳
- مکتبہ جامعہ لمیٹڈ، یونیورسٹی مارکیٹ، علی گڑھ ـــ ۲۰۲۰۰۲




۱۹۹۳ء

قیمت : چالیس رُپے

لبرٹی آرٹ پریس (پروپرائٹرز مکتبہ جامعہ لمیٹڈ) نئی دہلی میں طبع ہوا

# حرفے چند

یہ اردو کے اہم رسالہ زمانہ (کانپور) کے ۴۹ برسوں کے فائل کا انتخاب ہے۔ اس سے اندازہ ہوگا کہ اردو والے کیسے بڑے موضوعات پر کتنا اہم ذخیرہ آنے والوں کے لیے کیسی تیزی سے جمع کرتے جا رہے تھے۔ شاید انھیں یہ کشف ہو گیا تھا کہ اب اُن کے بعد ۴۰، ۵۰ سال اردو پر بونوں کا راج ہوگا اس لیے جلدی جلدی بارے کچھ کر کے چلو یاں کہ بہت یاد رہو۔ اور پھر آگے کے ۴۰، ۵۰ سال بعد جو نئی نسل بونوں کی جانشین ہو، وہ پھر اپنے قد کو پالے۔

رسالہ زمانہ ۱۹۰۳ء سے ۱۹۴۲ء تک کانپور سے دیا نرائن نگم کی ادارت و ملکیت میں سرباہ مستعدی کے ساتھ شائع ہوتا رہا۔ بعد ازاں ۱۹۴۲ء میں انکے انتقال کے بعد بھی ان کے صاحبزادہ سری نرائن نگم کی ادارت میں جون ۱۹۴۹ء تک چلتا رہا۔ زمانہ بجا طور سے اردو کے بڑے رسائل میں شمار کیا جاتا ہے۔ دیا نرائن نگم اعلیٰ درجہ کا ادبی علمی ذوق رکھتے تھے۔ نگم مرحوم کی ایک بڑی خصوصیت یہ تھی کہ وہ اچھے لکھنے والے تو تھے ہی، بہت اچھے ایڈیٹر بھی تھے۔ زمانہ میں مختلف موضوعات پر اتنا اچھا ذخیرہ جمع ہو گیا ہے کہ کم ہی کسی دوسرے رسالے میں ہوگا۔

۱۹۰۳ء کے نومبر تک شیو برت لال ورمن کی ادارت، پھر دیا نرائن نگم کا ان کی جگہ سنبھالنا، اور ایک طویل عرصے تک دیوان راج بہادر کی طرف سے بڑی بہادری اور شرافت کے ساتھ زمانہ کی مالی پشت پناہی ـــــ یہ سب تفصیل کسی اور موقع پر۔ فی الحال صرف اتنا کہ زمانہ ۱۹۰۳ء سے ۱۹۴۹ء تک تسلسل کے ساتھ نکلا، نصف صدی کے قریب۔ ایسی طویل عمر کسی دوسرے اردو رسالہ کو نصیب نہیں ہوئی (استثنا 'معارف')۔ اور جس شان سے نکلتا رہا، مضامین کا تنوع، چوٹی کے ادیبوں اور شاعروں کا تعاون، اردو کے ملے جلے کلچر کی نمائندگی، یہ سب زمانہ کے سوا کہیں نظر نہیں آتا۔ اور، آج بھی جب علم اور ادب چھلانگیں لگا چکے ہیں، یہ بات زمانہ کی عظمت کا مزید اعتراف کراتی ہے کہ آج بھی اس کے مشتملات پر نظر ڈالی جائے تو اس کے منتخبات بیس پچیس جلدوں سے کم میں نہیں سمائیں گے، یہ بھی اس وقت جب آپ شاعروں کو نظر انداز کر دیں!



زمانہ کا یہ انتخاب عملاً دیا نرائن نگم کے عہد کا انتخاب ہے، ۱۹۰۳ء تا ۱۹۴۲ء؛ زمانہ جون ۱۹۴۹ء تک نکلتا رہا، مگر رفتہ رفتہ 'مولوی مدن' والی بات کم ہوتی چلی گئی، اور رسالہ آخر بیٹھ گیا۔ جو باپ کی یادگار سات سال تک

چلاتے رہے، تھک کے بیٹھ گئے۔

لیکن بڑے باپ کے بیٹے تھے، یاد رکھا انھیں، اور ۱۸۸۲ء کی پیدائش منشی دیا نرائن نگم کو ۱۹۸۲ء میں صدی کے موقع سے بڑی شان سے یاد کیا گیا۔ سری نرائن نگم اور ان کے چھوٹے بھائی برج نرائن نگم نے ایک بہت اچھا یادگاری مجلہ ۲۰۲ صفحات پر مشتمل شائع کیا، جس میں زمانہ کے فائلوں سے چودہ [14] پندرہ [15] مضامین کے علاوہ کچھ منتخب افسانے، نظمیں اور غزلیں شامل کی گئیں۔

خدابخش لائبریری کے منصوبوں میں یہ بھی شامل رہا ہے کہ اہم رسائل سے مفید تحریروں کا انتخاب کر لیا جائے۔ اسی منصوبے کے تحت زمانہ سے یہ انتخاب پیش خدمت ہے۔ اس سے قبل مولانا آزاد کا ہفتہ وار پیغام (مکمل فائل) رسالہ ہندستانی (الہ آباد) کا انتخاب (۷ جلدوں میں)، العصر (لکھنؤ)، ادیب (الہ آباد) صبح امید (لکھنؤ)، قاضی عبدالودود کا رسالہ 'معیار'، اور زبان (گجرات) ایک ایک جلد میں پیش کیا جا چکا ہے۔

زمانہ سے انتخاب کا کام شروع ہوا تو اسمیں شامل تحریروں کے تنوع اور عصری اہمیت و افادیت نے دامن دل کو بار بار بڑی دل آویزی کے ساتھ کھینچا مگر دامن کشاں اس مجمع خوباں سے نکل کے ہم آپ کے حضور صرف بامعنی تنوع اور عصری افادیت والی ضروری تحریریں لے آئے ہیں۔ پہلے مرحلے میں انتخاب کی گیارہ جلدیں پیش ہیں۔ چار جلدیں ہندستان سے اُپجے دھرموں پر ہیں (تین ہندو مت پر اور چوتھی بدھ / جین / سکھ / رادھا سوامی متوں پر) پانچویں جلد ہندو مسلم مسئلہ، چھٹی جلد اسلامیان ہند، ساتویں جلد تاریخ ہند۔ اسطرح یہ سات جلدیں ہندو مسلم تاریخ و تہذیب کے اہم دھاروں کا تعارف کرا دیتی ہیں۔ پھر ہندو مسلم گنگا جمنی تہذیب کے ملن کے ایک اہم نمونہ پریم چند آجاتے ہیں جو ساری عمر ہندو اور مسلمان میں انسان تلاش کرتے رہے، انسانیت کو ابھارتے اور اجالتے رہے۔ چار جلدوں میں پریم چند کی تحریروں کے ابتدائی نقوش جو اب صرف زمانہ ہی میں مل سکتے ہیں یکجا کر دیئے گئے ہیں، سب نہیں صرف وہ جو ضروری تھے۔

امید ہے زمانہ کا یہ بھرپور انتخاب اپنی رنگارنگی اور عصری اہمیت کے لیے دلچسپی سے پڑھا جائے گا۔

ع ر ب

# ہندستان سے اُپجے دیگر دھرم

# بُدھ/جین/سکھ/رادھا سوامی

## بودھ مت:

| نمبر شمار | مضمون | مضمون نگار | |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | بُدھ دھرم کی تازگی | پنڈت شیو نراین شمیم | فروری ۱۹۳۷ء |
| ۱۷ | سیلون (لنکا) | " " " | مئی ۱۹۳۴ء |
| ۱۸ | مہابیر جی کا جنم | مسلم کاکوروی | جون ۱۹۳۱ء |

## جین مت

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹ | جین متر منڈل دہلی کے اردو ٹریکٹ | تنقید کتب | اکتوبر ۱۹۳۱ء |

## سکھ مت

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۰ | دربار صاحب (۱) | میر کرامت اللہ امرتسری | اکتوبر ۱۹۰۹ء |
| ۲۱ | " " (۲) (ہرمندر) | " " " | نومبر ۱۹۰۹ء |
| ۲۲ | سوانح عمری گرو گوبند سنگھ جی (چند نئی کتابیں) | ادارہ زمانہ | جنوری ۱۹۱۶ء |

## رادھا سوامی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳ | تیھارتھ پرکاش حصہ اول و دوم | منشی اقبال ورما سحر ہتگامی | اگست ۱۹۳۴ء |
| ۲۴ | تنقید تیھارتھ پرکاش | سنت پرشاد مدہوش | اکتوبر ۱۹۳۴ء |

مقدمۂ

# طلسم ہوش ربا

تحفۂ
خدا بخش لائبریری صدی تقریبات

KHUDA BAKHSH LIBRARY CENTENARY GIFT
(1991--92)





خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری پٹنہ



تقسیم کار:

صدر دفتر

مکتبہ جامعہ لمٹیڈ، جامعہ نگر، نئی دہلی ——— 110025

شاخیں

مکتبہ جامعہ لمٹیڈ، اردو بازار، دہلی ——— 110006

مکتبہ جامعہ لمٹیڈ، پرنسس بلڈنگ، بمبئی ——— 400003

مکتبہ جامعہ لمٹیڈ، یونیورسٹی مارکیٹ، علی گڑھ ——— 202001





قیمت : بیس رُپے







لبرٹی آرٹ پریس، پٹودی ہاؤس، دریا گنج، نئی دہلی میں طبع ہوئی

# پیشگفتار

داستان امیر حمزہ صاحبقران،
جس کے آٹھ دفتر ہیں۔ دفتر پنجم
طلسم ہوشربا
جو کل داستان امیر حمزہ کی جان ہے
اور جس کی سات جلدیں ہیں
اس کی اوّل چار جلدوں کا ترجمہ منشی محمد حسین جاہؔ مرحوم نے
اور آخری تین جلدوں کا ترجمہ منشی احمد حسین قمرؔ نے فرمایا
———— طلسم ہوشربا (طبع سوم)، ۱/۵۰ 'خاتمۃ الطبع' از جانب مطبع/۶۶۴

آٹھ دفتروں کی چھیالیس جلدوں پر مشتمل تقریباً پچاس ہزار صفحات پر پھیلی داستان امیر حمزہ کا یہ پانچواں دفتر 'طلسم ہوشربا' جو قریب دس ہزار صفحات پر پھیلا ہوا اردو زبان کا طویل ترین نثری شاہکار ہے جسے اردو کی اپنی چیز اور خالص تصنیف ہونے کے باوجود اس کے لکھنے والے (کبھی کبھی بہک جانے کی بات اور ہے!) خاکساری اور انکساری سے ترجمہ ہی کہتے رہے!! اور جو ۱۹ ویں صدی میں اس طویل داستانی سلسلہ کی شائع ہو کر منظر عام پر آنے والی پہلی کتاب ہے، پیش خدمت ہے۔

طلسم ہوشربا، جس کا محض نام ہی ہمیں یکایک ایک طلسمی دنیا میں لے جاتا ہے، اس معنی میں اردو نثر کا شاہکار ہے کہ اردو میں اتنے وسیع اور متنوع پیمانہ پر نثر کا استعمال کسی دوسری جگہ نہیں ملتا ———— اور نہ اتنے بڑے پیمانے پر رزم (= حمزہ وغیرہ) بزم (= عاشقی وغیرہ) اور عیاریاں (= عمرو وغیرہ) کہیں اور مل سکیں گی۔

آٹھ دفتری داستان امیر حمزہ کے اس پانچویں دفتر یعنی 'طلسم ہوشربا' کی ایک خصوصیت یہ ہے کہ داستان کے بقیہ سات دفتروں کی تو تھوڑی بہت، فارسی بنیادیں مل جاتی ہیں ———— لیکن دفتر پنجم یعنی طلسم ہوشربا خالص ہندستانی تخلیق ٹھہرتی ہے اور اس لحاظ سے ہندستان کو اردو زبان کا ایک نادر تحفہ، جس کا پہلا ڈھانچہ سن ستّاون سے قبل رام پور میں میر احمد علی نے کھڑا کیا، اور جسے ان کے بعد اگلی پیڑھی کے انبا پرشاد (شاگرد میر احمد علی) نے (اس سماعی روایت کو) اور مضبوط کیا اور پھر ان کے بیٹے غلام رضا نے 'سمع' کو 'بصر' میں ڈھال کے سنی جانے والی داستان کو پڑھی جانے والی کتاب میں ڈھال دیا جو چودہ جلدوں میں 'غیر مطبوعہ' رضا لائبریری رام پور میں موجود ہے۔

طلسم ہوشربا اصلاً سات بلکہ آٹھ جلدوں پر مشتمل ہے (کہ جلد ۵ کے ۲ حصّے ہیں) اور ۲ جلدیں مزید 'بقیہ طلسم ہوشربا

کی آئیں، اس طرح اس کی کل دس جلدیں ہوتی ہیں۔ گویا پوری ۴۶ جلدی داستان حمزہ کے دس لینی ایک چوتھائی سے کچھ ہی کم حصے پر ہوشربا حاوی ہے۔ یہ دو داستان گویوں کا کارنامہ ہے۔ محمد حسین جاہ نے اولیں چار جلدیں لکھیں احمد حسین قمر نے بقیہ ساری جلدیں تمام کیں۔ یہ داستانیں لکھی بعد میں گئیں، سنائی پہلے! اس لیے لکھت میں آنے سے قبل ہی مشہور ہو جاتیں اور لکھ جانے کے بعد بھی سنائے جانے میں زیادہ فرق نہیں آیا۔ داستان امیر حمزہ، اور اس داستانی سلسلے کی اہم ترین کڑی طلسم ہوشربا کو، اردو میں جتنا پڑھا گیا، اور جتنا سنا گیا، اردو کی کوئی اور بے بدل تخلیق، اس اعتبار سے، اس کے نصف قد کو بھی نہیں پہنچتی۔ عوام الناس سے لیکر نوابوں اور بادشاہوں تک، غربا سے امرا تک، شعرا، ادبا تک (مرزا غالب بھی!) سب اس کی زلف کے اسیر تھے! پہلی جنگ اور پھر دوسری جنگ عظیم تک یہ محیط کل کی روایت کسی نہ کسی طور جاری رہی اگرچہ پہلی اور دوسری جنگ عظیم کے درمیانی عرصے میں گھٹیا درجہ پر ندیم صہبائی فیروز پوری، اور تیسرے درجے پر ظفر عمر (بہرام کی گرفتاری، نیلی چھتری وغیرہ) اور خالص ترجمہ کے درجہ پر تیرتھ رام فیروز پوری خاموشی سے طلسم کی جگہ لیتے چلے گئے! فرصت اور مہلت کے اوقات سکڑ رہے تھے، اور سب سے بڑھ کر یہ کہ سننے سنانے سے زیادہ اب پڑھنے کا دور حاوی آ چکا تھا۔ تاہم وہ کرشمہ زائیاں اور سحر طرازیاں، وہ تخیل کی آزاد اڑان، وہ نیکی اور بدی سے ملی جلی زندگی کا تنوع اور اس میں ہیرو کی حیرت ناک غیر معمولی بہادری اور ذہانت اور ان کے بل پر اعلیٰ ترین کامرانی ــــــ اس سب کو دیکھنے کی خو تو تھی ہی، وہ داستان امیر حمزہ نہ سہی تیرتھ رام فیروز پوری کے اسرار دربار لندن اور گردش آفاق کا مترجم سلسلہ سہی، بہرام کے کارنامے ہی سہی! وقت سکڑ رہا تھا اس کے ساتھ حجم بھی سکڑتا رہا۔ یہاں تک کہ آزادی کے بعد وہ سیل بیکراں 'جاسوسی دنیا' اور 'طلسمی دنیا' جیسی جوئے کم آب میں سمٹ آیا۔ 'طلسمی دنیا' مقبول نہ ہو سکا کہ وقت جو بدل چکا تھا اس کا اندازہ اس کے سنچالکوں کو نہ ہو سکا۔ 'جاسوسی دنیا' البتہ اتنا ہی مقبول رہا جیسا اپنے زمانے میں طلسم ہوشربا تھا، اور یہ مقبولیت اس درجہ پر رہی کہ ابن صفی کے انتقال کو کئی سال گزر گئے لیکن پھر بھی 'جاسوسی دنیا' ابھی ایک دو سال قبل تک اسی پابندی کے ساتھ ماہنامہ کی شکل میں پرانے شماروں کو چھاپتا اور دھوم دھام سے فروخت ہوتا رہا ہے ــــــ اور سرحد پار متعدد مقبول ڈائجسٹ 'جاسوسی دنیا' کی پوری پوری کہانیاں اپنے یہاں تمام و کمال یا قسط وار دیتے رہتے ہیں۔ کسی نہ کسی طور تحیر زائی اور اس میں انسانی دلچسپی اسی طرح نئے نئے نقش بناتی رہی ہے!

ہند ایرانی کلچر کی جو باقیات بیسویں صدی کے اوائل تک جتنی اور جس حد تک محفوظ رہ گئی تھیں، ہوشربا میں اس کلچر کے تقریباً ہر پہلو کی جھلکیاں مل جاتی ہیں۔ یہ کلچر جو ہند آریائی تہذیب کے دو دھاروں ملن تھا۔ عیسیٰ سے گیارہ بارہ سو سال پہلے کا دھارا اور عیسیٰ سے گیارہ بارہ سو سال بعد کا دھارا: جس میں دونوں نے اپنی اپنی حسین ترین روایتوں کو ہم آمیز کر کے دنیا کے ایک شکیل ترین تہذیبی آمیزہ کو جنم دیا۔ ہوشربا میں عالمی تاریخ تہذیب کی اس خوبصورت یادگار کو بڑی تفصیل سے دیکھا جا سکتا ہے۔ اس دور کی تہذیب، سماج، اور زبان، ان تینوں کے مطالعہ کے لیے ہوشربا ایک قیمتی خزانہ ہے۔

○

طلسم ہوشربا کا رشتہ اردو داستان کے رشتے سے فارسی داستانِ امیر حمزہ صاحبقراں (= قصۂ امیر حمزہ = حمزہ نامہ = رموز حمزہ = اسمار الحمزہ) سے جوڑا جاتا رہا ہے جو روایتاً فیضی کی طرف منسوب کی جاتی رہی ہے لیکن یہ واقعہ ہے کہ فیضی سے قبل ہمایوں (م ۹۶۳ھ) کے عہد میں بھی موجود تھی اور اس دھوم دھام سے موجود تھی کہ ہمایوں نے اس عہد کے بہترین ایرانی فنکاروں کو اسے مصوّر کرنے پر مقرر کیا، اور پھر اکبر کے عہد میں یہ کام انجام کو پہنچا (اس مصوّر حمزہ نامہ کے منتشر اوراق چند سال قبل آسٹریا سے طبع ہو چکے ہیں۔ یہ اشاعت صرف تصاویر پر مشتمل ہے اور متن سے عاری ہے) مصوری پر جو مواد سامنے آیا ہے اس میں آسانی سے یہ تذکرہ مل جاتا ہے۔ اکبر کے عہد میں مغل مصوری اپنے عروج کو پہنچی ہوئی تھی ہندستانی اور ایرانی مصوروں کر فنِ مصوری نے جو شاہکار تخلیق کر رہے تھے ان میں حمزہ نامہ بھی شامل ہے۔ اور ان میں خدا بخش لائبریری کا تاریخِ خاندانِ تیموریہ کا مصوّر نسخہ بھی شامل ہے جو مصوری کی دنیا کا تاج محل کہلاتا ہے ـــــــــ یعنی قدیم زمانے کے حمزہ نامہ کو اکبر کے عہد میں بس مصوّر کیا گیا! اور یہ جو فیضی کا نام بار بار اس کے مصنّف کی حیثیت سے آ رہا ہے تو عین ممکن ہے کہ جس طرح تاریخ خاندانِ تیموریہ میں قدیم تر تاریخوں سے مدد لیکر تاریخی متن بھی شامل رکھا گیا! اسی طرح حمزہ نامہ کو دوبارہ لکھا گیا ہو اور لکھنے میں فیضی شامل رہے ہوں (اتنی اہمیت جس داستان کو عہدِ ہمایوں میں حاصل ہو جائے، تو وہ جو ایک دوسری روایت کے مطابق اسے عہدِ تغلق کی چیز کہا گیا ہے، اور ایک تیسری روایت کے مطابق عہدِ غزنوی کی چیز ـــــــــ تو کوئی عجب نہیں کہ یہ سچ مچ اتنی ہی قدیم رہی ہو۔ فی الحال تو بس اتنا ہی کہا جا سکتا ہے کہ خدا بخش لائبریری میں ایک داستان فارسی میں **زبدۃ الرموز** کے نام سے موجود ہے جس کے مولف حاجی قصہ خواں ہمدانی نے ۱۰۲۲ھ/۱۶۱۳ء میں ـــــــــ حیدر آباد پہنچ کر اسے عبداللہ قطب شاہ کے لیے لکھا ـــــــــ لکھتے وقت ہمدانی کے پاس داستانِ حمزہ کے کئی نسخے تھے جن میں ابوالمعالی نیشاپوری، جلال بلخی، اور سلطان حسین مشتاقی کے فارسی ورژن قابلِ ذکر ہیں۔ یعنی داستان کے متعدد نسخے ۱۶۱۳ء سے قبل بھی موجود تھے۔

داستانِ امیر حمزہ فارسی میں جو بھی ملتی ہے ایک جلد میں یا چھوٹی چھوٹی دو جلدوں میں دستیاب[1] ہے۔ اردو میں بھی یہ داستان فورٹ ولیم کالج کے توسط سے خلیل علی خاں اشک کے قلم سے (۱۸۰۱ء) ایک ہی حصہ میں آگئی۔ نصف صدی بعد امان علی خاں غالب لکھنوی نے (۱۸۵۵ء میں) اپنا ورژن اردو دنیا کے سامنے پیش کیا۔ اس آخر الذکر کو یا دونوں ورژنوں کو سامنے رکھ کر مطبع نولکشور نے عبداللہ بلگرامی کے قلم سے تیسرا ورژن (۱۸۷۱ء) پیش کیا جو معمولی ترمیموں کے ساتھ پہلے سیّد تصدق حسین

---

۱۔ رموز حمزہ تہران سے بھی شائع ہوئی اور نولکشور سے بھی۔ حال ہی میں تہران سے 'قصہ حمزہ یا حمزہ نامہ' بھی (مرتبہ جعفر شعار) معمولی ضخامت کی دو جلدوں میں شائع ہوا ہے۔ جو ایک قول کے مطابق، تہران سے ۱۲۷۴ھ میں سات جلدوں میں چھپا (خدا بخش کیٹلاگ ۸/۱۸۱) خدا بخش کیٹلاگ کو غلط فہمی ہوئی، یہ سات جلدیں نہیں سات حصے تھے جو دو جلدوں میں سما گئے ہیں۔

رضوی ایڈیشن (۱۸۸۷ء) کی شکل میں، اور پھر آخری بار عبدالباری آسی (م ۱۹۴۵ء) ایڈیشن کی صورت میں سامنے آیا۔

پنج تنتر، کلیلہ و دمنہ، انوارِ سہیلی اور الف لیلیٰ کے نمونے سامنے تھے ہی؛ کہانی میں کہانی سننے کے لیے داستان طرازی کا مزاج کافی تھا۔ محلوں کے تھکے ہارے مکینوں کو اپنی آنکھیں تھکانے اور اپنا ذہن خرچنے کی کیا ضرورت، جب وہ کسی دوسرے کی زبان اور ذہن کچھ دیر کے لیے خرید کے ایک داستان سن کے خواب خرگوش میں چلے جاتے تھے۔ محلوں سے ہوتی یہ داستانیں شدہ شدہ گلیوں اور گھروں تک پہنچتی گئیں، اور داستان گو اعلیٰ اور ادنیٰ دونوں طبقوں کے مذاق کا خیال رکھتا ہوا کلی بھی مارنے لگا تا چلا گیا۔ تاہم یہ کہنے اور سننے کی حد تک محدود داستان سننے سنانے میں ایک محلّے یا ایک شہر تک ہی محدود رہتی! مطبع والوں نے اندازہ لگا لیا کہ انھیں چھاپ دیا جائے تو اس میں دلچسپی لینے والوں کا جو وسیع تر متنوع حلقہ موجود ہے اُسے اس کی من چاہی چیز ملے گی تو وہ اس کا بہتر بدل دے گا (جس پر دنیا چل رہی ہے یعنی مالی منفعت!)۔ چنانچہ داستان گویوں کو داستان نویسوں میں تبدیل کر دیا گیا اور داستان امیر حمزہ کی مختصر سی ایک جلد ۴۶ ضخیم جلدوں میں ڈھلتی چلی گئی۔ داستان گو (جو اب داستان نویس تھے) اُسے ترجمہ بھی کہتے رہے (کہ رشتہ ماضی سے رکھنا اس عہد کا شیوہ تھا) تصنیف بھی (کہ واقعتہً تو یہ تصنیف ہی تھی!)۔



طلسم ہوشربا تصنیف ہے ترجمہ نہیں! طلسم ہوشربا، داستان امیر حمزہ کا ایک حصّہ بتایا جاتا رہا ہے۔ اور خود داستان ——— ایک قدیم تر فارسی قصّہ داستان امیر حمزہ سے ماخوذ بتائی جاتی رہی جبکہ ——— کوئی ایسی قدیم فارسی داستان امیر حمزہ دستیاب نہیں موجودہ ضخیم داستان امیر حمزہ اردو جس کا ترجمہ قرار دی جا سکے ——— اور کوئی فارسی یا اردو داستان امیر حمزہ ایسی موجود نہیں کہ طلسم ہوشربا جس کا ترجمہ کہی جا سکے بجز اس کے کہ داستان امیر حمزہ اردو اس نام کی قدیم فارسی داستان کا چربہ ہے یا اسے اپنا سرچشمہ بنایا ہے ——— اور طلسم ہوشربا قدیم داستان یا اردو داستان سے مستفاد ہے تو محض اس حد تک کہ ناموں میں خاصا اشتراک ہے اور، کارناموں میں بھی جا بجا اشتراک ہے۔

دراصل اردو والوں نے عظیم تر ادبیات فارسی سے ناتا جوڑنے کی کوشش میں یہ کہنے میں فخر محسوس کیا کہ وہ طلسم خود تصنیف نہیں کر رہے، بلکہ داستان کے ایک اسی نام کے حصّے کا ترجمہ پیش کر رہے ہیں۔ تاہم چونکہ یہ امر خلاف واقع تھا اس لیے ایک ہی سانس میں اسے ترجمے کے ساتھ تصنیف بھی قرار دیتے رہے۔ اس میں ان طلسم کاروں کے ساتھ مطبع کے کارپردازوں اور مالکوں کو بھی برابر کا یا کچھ زیادہ ہی دخل رہا جنھوں نے اسے بھی اپنی بزنس یا تجارتی گُر کا حصّہ جانا کہ فارسی والوں سے رشتہ ظاہر کیا جاتا رہے کہ انیسویں صدی کے اواخر تک تنہا اردو میں وہ عظمت نہیں تھی جو فارسی کے نام سے وابستگی میں پیدا ہو جاتی تھی۔ ورنہ یہ سب کیا تھا کہ تسلسل

## پانچ

کے ساتھ، بلکہ فقہی اصطلاح میں تواتر کے ساتھ، یہ روایت لکھنؤ اور دہلی دونوں میں عام ہے کہ بڑے داستان گو لکھتے نہیں تھے سناتے تھے ـــــــ لکھنے والے 'کاتب' اسے سن کے لکھتے جاتے تھے۔ اور پھر، جب بھی کچھ چھپ کر آتا تھا تو مصنف پوری خاکساری سے اور طابع پوری تاجرانہ دانشوری کے ساتھ اس کارنامے کو تصنیف کے ساتھ ساتھ 'ترجمہ' بھی لکھ دیتا تھا۔

تصنیف کو ترجمہ کہہ کر پچھلوں سے رشتہ جوڑنے کی کوشش دراصل اس وقت کی ایک اہم قدر کا شریفانہ اظہار تھی کہ کسی سے کچھ لو تو احسان کا تقاضا ہے اس سے زیادہ بتاؤ جتنا اس کا حق ہے۔ اگر پچھلوں نے کوئی طلسم ہوشربا لکھی تھی تو وہ اگلوں کے لیے انسپریشن تو بہرحال بنی: اس کے کردار لیے، اس کے عیار لیے، اور بھی کچھ باتیں آٹے میں نمک کے طور سے لے لیں۔ اب اس سے کیا فرق پڑتا ہے کہ وہ اصل ۲۵ صفحے کی داستان ترجمے میں تو دس ہزار صفحوں پر پھیل گئی۔ اگر خیال اصلاً پیشرو کا ہے تو اس پر چاہے ایک پوری عمارت کی تعمیر ہو جائے، عمارت کا نام اس خیال آفریں کے نام پر ہی رہے: ایسی قدریں، اب اس عہد میں، جب پیشرووں کے پورے پورے افکار پس رو اپنے ناموں میں ٹانک لیتے ہیں، سمجھ میں آ بھی تو نہیں سکتیں!

جن پیشرو داستان نویسوں کے نام طلسم ہوشربا کے 'مترجم مصنفوں' نے لکھے ہیں وہ پرانے زمانے کے فیضی اور نئے عہد کے انبہ پرشاد، غلام رضا اور میر احمد علی ہیں۔ یہ بھی صحیح ہے کہ میر احمد علی اور انبہ پرشاد کی روایت سے انبہ پرشاد کے بیٹے غلام رضا کی تصنیف کردہ طلسم ہوشربا چودہ جلدوں میں طلسم باطن ہوشربا اور طلسم ہوشربا سے باطن کے نام سے رام پور میں مخطوطے کی صورت میں محفوظ ہے۔ یعنی اردو میں یہ داستان ایسی ہی ضخامت کے ساتھ قبلاً وجود میں آ چکی تھی۔ لیکن جس طرح ان لوگوں نے بھی 'اصل فارسی' کو اپنا سرچشمہ بنایا تھا، مطبوعہ طلسم ہوشربا کے مصنفوں نے بھی 'اصل فارسی' کو اپنا ماخذ قرار دیا، یہ اور بات ہے کہ دونوں کا سرچشمہ یا ماخذ محض ایک خیالی وجود ہے یا 'اقلیدس کا ایک فرضی نقطہ' جو زیادہ سے زیادہ پھیل سکا تو نیشنل لائبریری کے بوہار کلیکشن کے 'قصہ فیلسوف' تک جسے فہرست نگار (عبدالمقتدر) نے ہوشربا دالا قصہ ٹھہرایا، جو صحیح بات نہیں!

داستان امیر حمزہ، رموز حمزہ، قصہ امیر حمزہ، اسمار الحمزہ، حمزہ نامہ، زبدۃ الرموز کہیں بھی طلسم ہوشربا کا نشان نہیں ملتا۔ دراصل یہ فارسی میں تھی ہی نہیں۔ اسے تو میر احمد علی اور میر قاسم علی اور ان کے شاگردوں نے اردو ہی میں لکھا۔ یہ اس کا پہلا نقش تھا (رام پور میں یہ داستانیں ۱۸۴۰ء - ۱۸۶۵ء کے درمیان لکھی گئیں) جو نولکشور سے قبل کی بات ہے۔ خود احمد حسین قمر نے اس کا اعتراف کیا ہے (ہوشربا ۵ : ۲/ ۶۲۷) کہ مصنف اول احمد علی ہیں۔



وہ مشہور روسی حکایت آپ تک بھی پہنچی ہوگی جس میں مہم جو جب ساری منزلیں سر کر کے اس چٹان تک پہنچ جاتا ہے جہاں

اب وہ بسہولت اپنا نام لکھ کر بقائے دوام کی ضمانت حاصل کر سکتا ہے تو اُسے وہاں یہ لکھا ہوا نظر آتا ہے کہ ناموں کے لیے مخصوص ساری جگہ بھر چکی ہے، اب مزید گنجائش نہیں۔ لکھنا چاہو تو بیشک لکھ سکتے ہو لیکن بس آخری نام کھرچ کے! اس ہدایت نامہ میں یہ بات محذوف تھی کہ یہ سلسلہ اسی طرح جاری رہے گا کہ تمہارے بعد آنیوالا بالکل اسی طرح تمہارا نام کھرچ کے اپنا نام لکھتا جائے گا اور اس کے بعد اس کا نام کوئی اور کھرچے گا اور اس کے بعد... ۔

ہماری اقدار ایک ایک کر کے ریزہ ریزہ بکھر رہی ہیں۔ ایک اعلیٰ قدر کبھی یہ بھی رہی تھی کہ گزرے ہوؤں کے نیک نام کو ضائع نہ کرو ('نام نیک رفتگاں ضائع مکن')، شعر کے دوسرے حصّہ میں ایک لالچ بھی دیا گیا ہے (کاش نہ دیا گیا ہوتا!) کہ جانے والوں کا نام قائم رکھو گے تو آنے والے تمہارا نام بھی بچا لیں گے ('تا بماند نام نیک برقرار')۔ اقوام متحدہ کے سربراہ اور عظیم صوفی ہیمر شیلڈ کی وہ دلدوز چیخ آج بھی کانوں میں گونج رہی ہے کہ آخر نام میں کیا رکھا ہے! آخر ہم سب کی یہ کوشش کیا ہے؟ کہ جب ہم دنیا سے گزر جائیں تو زندوں کے خیالات بار بار ہمارے نام کے گرد گھومتے رہیں! ہمارا نام! اپنے نام ابدیت سے تو ہم بچ بھی نہیں سکتے۔ ہماری زندگی اور ہمارے اعمال کے نتائج کھرچے تو نہیں جا سکتے! نہ انہیں امتیاز یا نشانات ملنے سے رد کیا جا سکتا ہے!! وہ عزت کا باعث ہوں یا شرمندگی کا!!!

کسی گزرے ہوئے کا نام ضائع مت کرو، کوئی پچھلا نام کھرچو مت، مت کھرچو، کہ تمہارا نام وہاں آجائے! بالآخر تو تم بھی کھرچ دیے جاؤ گے!!

کتنے ہی معاملوں میں ہمارے بیشترو ہم سے بہت بڑے تھے، زیادہ خوش نصیب تھے، (مثلاً یہی کہ ان کے پاس وقت بہت تھا) طلسم ہوشربا کا خصوصاً اور داستان امیر حمزہ اور بوستان خیال وغیرہ کا عموماً جیسا تفصیلی مطالعہ ان لوگوں نے کیا اور اپنے مطالعہ کے جو نتائج قلمبند کیے وہ آج بھی اہمیت رکھتے ہیں۔

ان داستانوں کا دور بظاہر گزر چکا۔ ہمارے ہمعصروں میں بس شاید دس پندرہ لکھنے والوں نے یہ داستانیں الف سے یے تک پڑھی ہوں! اتنا ہی بہت ہے ہمارے لیے کہ کسی نے بھی 'ادب دوستی' میں اتنی فرصت تو نکالی! اور، شکرگزار ہونا چاہیے ہمیں ان محسنوں کا، جنھوں نے ہم پر روشن کیا کہ چالیس پچاس ہزار صفحات پر پھیلے ہوئے ان 'خاکساران جہاں' فنکاروں کو حقارت سے نہ دیکھیں، کون جانے کب اس گرد میں سے کسی سوار، کسی شہسوار، کا چہرہ چمک اٹھے!

قبلاً کوئی کسی موضوع پر اچھا کام کر چکا ہو تو اس سے بہتر خراج تحسین اور کوئی ہے بھی نہیں جس کی طرح ہم نے ڈالی ہے، اس طور پر کہ پیشروؤں نے فن داستان گوئی پر، داستان امیر حمزہ پر اور خصوصاً طلسم ہوشربا پر جو کچھ لکھا ہے اس کا متعلقہ حصہ طلسم ہوشربا کے اس خدابخش ایڈیشن کے ساتھ اقتباساً یکجا کر دیا جائے: پہلے تنقیدی اور تحسینی تحریریں ہوں جس سے

قاری موضوع سے قریب ہوتا چلا جائے، درمیان میں 'برزخی' تحریریں ہوں، جن میں تحسین کے ساتھ تحقیق بھی جڑی ہوئی ہے، اور آخر میں خالص تحقیقی تحریریں!

سو، یہ تحسینی، تنقیدی اور تحقیقی تحریریں مصنفوں کیلیے شکر گزاری کے ساتھ مقدمۂ طلسم ہوشربا کے طور سے پیش کی جا رہی ہیں۔



تہذیب، سماج اور زبان ـــــ تینوں کے مطالعہ کے لیے طلسم ہوشربا ایک اہم ماخذ ہے۔ تہذیب اور سماج کو کچھ آپ خود تلاش کرلیں، کچھ ہم مدد کرتے ہیں!

زبان ایک سماجی عمل بھی ہے تہذیبی وسیلۂ اظہار بھی۔ اس کے پیش نظر لفظیات کی شکل میں بازیافت کی ایک کوشش کی گئی ہے: یہ فرہنگ نہیں، یہ فرہنگ کا بدل بھی نہیں ہے ـ یہ صرف جاتے ہوئے زمانے کو لفظوں کے واسطے سے اسیر کرنے کی ایک آرزو ہے جسے صفحہ صفحہ اور سطر سطر تلاش کرکے یکجا کر دیا گیا ہے کہ ان لفظوں، محاوروں، اصطلاحوں اور استعمالوں کے آئینہ میں بیسویں صدی کے اوائل تک کا رواجِ عام اور اس کے توسط سے، ممکن حد تک، وہ تہذیب اور سماج سامنے آجائے جسے تاریخ سے زیادہ معتبر اور بے بدل صورت میں ادب محفوظ رکھتا جاتا ہے! لفظیاتِ طلسم ہوشربا کو مقدمۂ طلسم ہوشربا کی مانند مستقل بالذات الگ جلد کی صورت میں شائع کیا جارہا ہے اس امید کے ساتھ کہ یہ دونوں ساتھی جلدیں اپنی حقیر جسامت کے باوجود متن کی دیو قامت جلدوں کے مطالعہ کی راہیں روشن کرنے میں معاون ہوں گی۔

ـــــــ عابد رضا بیدار

جین یاترا

# جین دھرم کے مقدس مقامات

۱۹۹۱ کا ایک سفرنامہ





## جین یاترا

# جین دھرم کے مقدس مقامات

۱۹۱۱ء کا ایک سفرنامہ

از

بابو نیمی داس

۱۹۱۰/۱۹۱۱ء



خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری، پٹنہ





تقسیم کار:

صدر دفتر:

- مکتبہ جامعہ لمیٹڈ، جامعہ نگر، نئی دہلی۔ ۱۱۰۰۲۵

شاخیں:

- مکتبہ جامعہ لمیٹڈ، اردو بازار، دہلی۔ ۱۱۰۰۰۶
- مکتبہ جامعہ لمیٹڈ، پرنسس بلڈنگ، بمبئی۔ ۴۰۰۰۰۳
- مکتبہ جامعہ لمیٹڈ، یونیورسٹی مارکیٹ، علیگڑھ۔ ۲۰۲۰۰۲

اشاعت : ۱۹۹۴ء
قیمت : چالیس روپے




برٹی آرٹ پریس (پروپرائٹرز مکتبہ جامعہ لمیٹڈ) پٹودی ہاؤس، دریا گنج، نئی دہلی میں طبع ہوئی

# حرفِ چند

ایک دوسرے کو سمجھے بغیر، اندھوں، بہروں اور گونگوں کی زندگی گزارتے، ہمیں ایک عرصہ بیت گیا۔ دیوالی مبارک ہو، کی طرح، محرم مبارک ہو، سننے کی نوبت بھی آ چکی۔ یہ آخر کب تک! کب تک ہم دیوار سے دیوار۔ دوکان سے دوکان ملے کے پڑوسی ایک دوسرے کے لیے انجان بنے رہیں گے، اور پھر، اجنبی بن کر ایک دوسرے کو بھنبھوڑتے رہیں گے، ایک دوسرے کا خون پیتے رہیں گے۔ شاید اکثر جانور باہم ایک دوسرے کو ہم سے بہتر سمجھتے ہیں۔ شاید اسی لیے جانوروں کی اکثریت ہم سے شریف تر ثابت ہوتی جا رہی ہے۔

اردو والے کتنے زندہ تھے کبھی! اور اردو کتنی ثروتمند زبان رہی ہے، اور کیسی شان سے سینہ تان کے پورے دیش میں سب سے بڑی سیکولر زبان ہونے کی مدعی بن سکتی ہے ـــــــ اس کا کچھ اندازہ ان کتابوں سے لگتا ہے جو ہم یکے بعد دیگرے پیش کریں گے۔ ان میں سے ایک آج پیش خدمت ہے۔

ـــــــ عرب

# آئینہ جاترا

جسمین جینیون کے تمام ستره چھیتر ورتتے چھیتر کی
جاترا کے حالات ذاتی تجربہ اور تحقیقات کافی سے
درج کیئے گیے ہین اور علاوہ اونکے دیگر ست
کی جاترا کے حالات اور بڑے بڑے شہرون
کے حالات مفصل درج ہین

مرتبہ بابو منشی داس جینی وکیل ہائی کورٹ
ممالک مغربی و شمالی
ساکن سہارنپور

تجارتی پریس میرٹھ مین منشی بشیرالدین مہتمم سے چھپا

# فہرست مضامین

سلسلۂ یادگارِ روزگار کاملانِ بہار۔ ۱۲

۱۸

نام نیک رفتگاں ضائع مکن

# قاضی سیّد رضا حسین

(م ۱۸۹۱ء)

از

مولوی سیّد عبدالغنی

(م ۱۹۱۸ء)




خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری، پٹنہ

سلسلۂ یادگار روزگار کاملانِ بہار - ۱۲

نام نیک رفتگاں ضائع مکن

# قاضی سیّد رضا حسین

(م ۱۸۹۱ء)

از

مولوی سیّد عبدالغنی

(م ۱۹۱۸ء)



خدابخش اورینٹل پبلک لائبریری پٹنہ

تقسیم کار : مکتبہ جامعہ لمیٹڈ، جامعہ نگر، نئی دہلی ـ ۱۱۰۰۲۵

صدر دفتر:

مکتبہ جامعہ لمیٹڈ، جامعہ نگر، نئی دہلی ـ ۱۱۰۰۲۵

شاخیں :

مکتبہ جامعہ لمیٹڈ، اردو بازار، دہلی ـ ۱۱۰۰۰۶
مکتبہ جامعہ لمیٹڈ، پرنسس بلڈنگ، بمبئی ـ ۴۰۰۰۰۳
مکتبہ جامعہ لمیٹڈ، یونیورسٹی مارکیٹ، علیگڑھ ـ ۲۰۲۰۰۲





اشاعت : ۱۹۹۵ء
قیمت : پچاس رُپے




لبرٹی آرٹ پریس (پروپرائٹرز مکتبہ جامعہ لمیٹڈ)، پٹوڈی ہاؤس، دریا گنج، نئی دہلی میں طبع ہوئی

# حرفے چند

یادگار روزگار/ کاملان بہار کا سلسلہ چلا تو اس میں کچھ ایسے اہم نام بھی سامنے آئے، جن کے بارے میں پڑھنے والے زیادہ تفصیل چاہیں گے۔ خوش قسمتی سے ان کے بارے میں لکھا ہوا تفصیلی مواد مل بھی گیا، جو پیش خدمت ہے۔

افراد کی طرح ادارے بھی، بچپن، جوانی، بڑھاپے اور موت کی منزل سے گزرتے ہیں!

اینگلو محمڈن کالج اور سرسیّد کی زائیدہ ہندستانی مسلمانوں کی تعلیمی تحریک کے ہراول دستہ کی حیثیت سے کبھی مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کا بڑا رول ہوا کرتا تھا! ہر سال اس کی جو کانفرنس ہوتی تھی، اس سے ایک تاریخ بنتی تھی!

کتابیں بھی کانفرنس نے بڑی اچھی اچھی شائع کیں۔ ان میں سے ایک، بہار کے نامور فرزند قاضی سید رضا حسین مرحوم رئیس پٹنہ کی سوانح عمری ہے۔ سید رضا حسین، سرسیّد کی تحریک کے ایک اہم ستون تھے اور ہر اچھے کام میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیتے تھے، خود خدا بخش لائبریری کی تاسیس اور ابتدائی مرحلہ طے کرنے میں ان کا بڑا ہاتھ رہا ہے۔

کتاب کے مؤلف مولوی سیّد عبدالغنی اور کتاب کا تکملہ کرنے والے حافظ سید محب الحق کا بہار کے اکابر میں شمار ہوتا ہے۔ امید ہے ان کی اس بھولی بسری تالیف کی سلسلہ کاملان بہار کی ایک سنہری کڑی کے طور سے از سرِ نو پیشکش اس دور کو پھر سے تازہ کرنے میں مددگار ہوگی جب ہم زندہ تھے! شاید کچھ انسپریشن بھی بخش سکے!

(ع۔ ر۔ ب)

کرنل مقبول حسین سیریز۔ ۲

# حیاتِ رضا

یعنے

سوانح حیات قاضی سیّد رضا حسین صاحب رئیس پٹنہ (بہار) جو سر سیّد احمد خاں مرحوم کے

خاص احباب میں اور ابتدائے کار سے اُن کے معاون و مددگار رہے تھے

مؤلفہ

مولوی سیّد عبد الغنی صاحب مرحوم بہاری متوسل سرکار عالی نظام خلد اللہ ملکہٗ

جو

آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کی جانب سے

حسب ہدایت

نواب صدر یار جنگ بہادر مولانا حاجی محمد حبیب الرحمن خاں صاحب شروانی آنریری سکرٹری

باہتمام محمد مقتدیٰ خاں شروانی

مطبع مسلم یونیورسٹی علی گڑھ میں طبع ہوئی ۱۳۵۳ھ ۱۹۳۵ع



قاضی سید رضا حسین صاحب مرحوم رئیس پٹنہ (بہار)
( جو سر سید مرحوم کی ابتداء کار سے معاون و مدد گار تھے )

# فہرست مضامین

خدابخش خطبات

جلد دوم (اردو)

# تہذیب، زبان، ادبیات





خدابخش اورینٹل پبلک لائبریری پٹنہ

خدا بخش خطبات

جلد دوم (اردو)

# تہذیب، زبان، ادبیات

- جناب خورشید عالم خاں
- جناب سید ہاشم علی
- ڈاکٹر حسن الدین احمد
- جناب عبدالسلام خاں
- جناب سید حامد
- پروفیسر کلیم الدین احمد
- پروفیسر شاہ عطاء الرحمٰن عطا کاکوی
- ڈاکٹر نذیر احمد
- قاضی عبدالودود



خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری، پٹنہ

## خدابخش لائبریری صدی مطبوعات






یکجا اشاعت پہلی بار : ۱۹۹۴ء

قیمت : پچھتر روپے






تقسیم کار:

مکتبہ جامعہ لمیٹڈ

جامعہ نگر نئی دہلی 110025 ، اردو بازار دہلی 110006

پرنسس بلڈنگ بمبئی 400003 ، یونیورسٹی مارکیٹ علی گڑھ 202002

لبرٹی آرٹ پریس (پرو پرائٹرز: مکتبہ جامعہ لمیٹڈ) پٹودی ہاؤس، دریا گنج، نئی دہلی-۲ میں طبع ہوئی

# حرفے چند

خدا بخش خطبات (اردو) یکجا پیش خدمت ہیں۔ یہ خدا بخش سالانہ خطبات اور توسیعی خطبات کا ملاجلا مجموعہ ہے۔ پہلی جلد میں انگریزی خطبات پیش کیے گئے تھے۔ اب اس دوسری جلد میں اردو خطبات ملاحظہ میں لائے جارہے ہیں۔ تیسری اور چوتھی جلد میں بقیہ انگریزی اور اردو خطبات شامل کیے جائیں گے۔

ڈاکٹر اقبال حسین، قاضی عبدالودود اور پروفیسر سید حسن عسکری کے مشورے سے تقریباً پچیس۲۵ سال اُدھر خدا بخش خطبات کی بنیاد پڑی اور پہلا خطبہ خود قاضی عبدالودود صاحب نے اردو میں دیا، موضوع تھا "دساتیر"۔ دوسرے سال اے صاحب علی اصغر فیضی نے انگریزی میں دیا تھا جس کا عنوان تھا "مڈل ایسٹ" (مشرق اوسط) تیسرا خطبہ ڈاکٹر زبیر صدیقی نے انگریزی میں دیا۔ (عنوان: اسلامک اسٹڈیز) انگریزی میں بقیہ خطبات مندرجہ ذیل اکابر نے دیئے جو خطبات جلد اول میں شامل ہیں؛ پروفیسر کمال خواجہ (جمہوریت اور اسلام؛ رواداری اور اسلام؛ اسلام کا معاشی نظام) پروفیسر ... وحیدالدین (اسلام اور عصر جدید کے چیلنج) ڈاکٹر ہاشم امیر علی (تقویم اسلامی عہد بندی میں، تشکیلِ نو کی ایک کوشش)، جناب بی۔ این پانڈے (اسلام اور ہندومت کا سنگم؛ ہندستان کی عہد وسطیٰ کی تاریخ کے کچھ اوراق؛ ہندستان میں اسلام کی میراث؛ ایک ملی جلی تہذیب) کامریڈ علی اشرف (دینی اور سماجی تضادات؛ شریعت اسلامی اور برصغیر میں نئی فکر کا ارتقا؛ انگریزی حکومت اور وہابی تحریک) پروفیسر محب الحسن (مذہب اور سیاست حیدر اور ٹیپو کے عہد میں؛ کشمیر میں اسلام کا تعارف اور توسیع) بدرالدین طیب جی (ہندو مسلم سینڈروم؛ اسلام اور آج کی دنیا) ڈاکٹر بروس بی لارنس (عہد سلطنت میں صوفی لٹریچر؛ ہندستانی تصوف میں ہندستان کا حصہ) پروفیسر سید حسن عسکری (ایک فردوسی صوفی کے مکتوبات؛ بہار کے صوفیا کے ملفوظات) پروفیسر ضیاءالدین احمد ڈیسائی (صوفیا کے ملفوظات؛ پندرہویں صدی کے گجرات اور راجستھان کی سیاسی، سماجی اور تہذیبی تاریخ کا ایک اہم ماخذ) ڈاکٹر آری رویسٹ کرولیس (بین المذاہب مفاہمتی مکالمہ) جناب انور جمال قدوائی (رفیع احمد قدوائی)۔

کچھ اور خطبات بھی ہوئے جو زبانی ہونے کے سبب ہنوز قلم بند نہیں کیے جاسکے ہیں یہ خطبے مندرجہ ذیل صاحبوں نے دیئے۔ پروفیسر سید نورالحسن (ہندستان کے عہد وسطیٰ میں تاریخ نگاری) پروفیسر ایم۔ایس اگوانی (مسلم ممالک اسلام کی طرف) ڈاکٹر ایس مقبول احمد (عرب جغرافیہ داں، اسلامک اسٹڈیز) ڈاکٹر ایس وحیدالدین (اقبال) پروفیسر کلیم الدین احمد (اقبال) ڈاکٹر مسعود حسین خاں (اردو زبان عہد بعہد) پروفیسر اے۔ ایم خسرو (ہندا سلامی تہذیب کل اور آج) ڈاکٹر رشیدہ سیکھ (ہندستان کی تعلیمی صورت حال) وغیرہ۔

خدابخش خطبات کا یہ سلسلہ اس لیے چھیڑا گیا تھا کہ اہم ادبی، تہذیبی اور علمی موضوعات پر اپنے اکابر سے ہمیں وہ فیضان ملتا ہے جس کی روشنی میں فکری کارواں بڑھتا رہے۔ امید ہے ان خطبات کی یکجا پیشکش اس عمل کو تیز تر کردیگی۔

عرب

# فہرست

# اس محفل میں

● **جناب خورشید عالم خاں**:- (پ ۱۹۱۹ء) آگرہ یونی ورسٹی سے ایم۔اے کی ڈگری لی اور امریکا سے مینیجمنٹ کورس کا ڈپلوما؛ ڈاکٹر ذاکر حسین میموریل کالج، دہلی کی مجلس انتظامیہ کے وائس چیئرمین، آل انڈیا کانگرس کمیٹی (کانگرس آئی) کے اقلیتی شعبہ، دہلی اسٹیٹ حج کمیٹی اور اُردو ایڈوائزری کمیٹی (دہلی) کے چیئرمین اور علی گڑھ مسلم یونی ورسٹی کورٹ کے ممبر، اور جامعہ ملیہ اسلامیہ یونی ورسٹی کورٹ کے ممبر رہ چکے ہیں پھر جامعہ کے چانسلر بھی ہوئے۔

۱۹۷۴ء پھر ۱۹۸۰ء میں راجیہ سبھا کے ممبر منتخب ہوئے۔ اسی سال وزارت تجارت (حکومت ہند) کے وزیر مملکت مقرر ہوئے۔ جنوری ۱۹۸۲ء میں مرکزی حکومت میں سیاحت اور شہری ہوابازی کے وزیر مملکت ہوئے اور فی الحال کرناٹک کے گورنر ہیں۔

خورشید صاحب، ذاکر صاحب کے بڑے داماد ہیں۔ ذاکر صاحب سے قرابت داری اس رشتے سے قبل کی ہے ذاکر صاحب کا قائم گنج آپ کا بھی وطن ہے۔

● **جناب سیّد حامد**:- (پ ۲۸ مارچ ۱۹۲۰ء، مراد آباد)، ۱۹۳۹ء میں علی گڑھ یونی ورسٹی سے فرسٹ کلاس میں گریجویشن، پھر یہیں سے ۱۹۴۱ء میں انگریزی ادبیات میں ایم۔اے کیا۔ فرسٹ کلاس فرسٹ آنے پر یونی ورسٹی سے 'مزمل اللہ' گولڈ میڈل حاصل کیا۔ ۱۹۴۷ء میں فارسی ادب میں بھی ایم۔اے کیا۔ ۱۹۴۳ء میں اسٹیٹ سول سروس کیلیے اور پھر ۱۹۵۱ء میں انڈین ایڈمنسٹریٹو سروس (آئی۔اے۔ایس) کے لیے منتخب ہوئے۔ وزارت تجارت (خارجہ) کے جوائنٹ سکریٹری کی حیثیت سے ہندستان کے چوتھے پنجسالہ منصوبے کی تشکیل میں ہاتھ بٹایا اور بہت سے تجارتی معاہدے بھی ان کی زیرنگرانی ہوئے۔ علی گڑھ کی وائس چانسلرشپ سنبھالنے سے قبل اسٹاف سلیکشن کمیشن کے چیئرمین رہے۔ بلگریڈ میں ۱۹۸۰ء میں منعقدہ یونیسکو کانفرنس میں ہندستان کی نمائندگی کی۔ جامعہ ازہر (قاہرہ) کی ہزارویں سالگرہ کے موقع پر ایکبار پھر ہندستان کی نمائندگی کی۔ ۱۹۸۲ء میں برطانیہ اور امریکا میں لکچر بھی دیئے۔

مارچ ۱۹۸۰ء میں علی گڑھ مسلم یونی ورسٹی کے وائس چانسلر کے عہدے پر فائز ہوئے اور فروری ۱۹۸۲ء میں

علی گڑھ کے ادارہ کو علی گڑھ تحریک کا پرانا مشن یاد دلانے کے لیے سرسید کے انداز پر سرسید کے تہذیب الاخلاق کا اجرا کیا (جو اب تک جاری ہے)۔ آجکل ہمدرد نیشنل فاؤنڈیشن میں تعلیم کے مشیرِ اعلیٰ ہیں۔

● جناب سیّد حامد ہاشم علی :۔ (پ ۱۹۲۶ء تقو) سائنس کی اعلیٰ تعلیم کے بعد حیدرآباد سول سروس میں رہے پھر عثمانیہ یونی ورسٹی کے وائس چانسلر رہے۔ جہاں آزادی کے بعد کامیاب ترین وائس چانسلروں میں انکا شمار ہے۔

اپریل ۱۹۸۵ء سے ۱۹۹۰ء تک علی گڑھ کی سربراہی کی ذمہ داریاں نباہی۔ سیّد حامد صاحب کے بعد علی گڑھ کی وائس چانسلری سنبھالنا ایک اور رُخ سے اتنا ہی مشکل کام تھا جتنا علی محمد خسرو صاحب کے بعد کسی کا جم جانا۔ وہ اس سے بحسن و خوبی عہدہ برآ ہوئے اور تعلیمی توانائی بخشنے میں کامیاب رہے۔ آجکل حیدرآباد میں ہیں۔

● پروفیسر کلیم الدین احمد :۔ (پ ۱۵ ستمبر ۱۹۰۹ء م ۲۲ دسمبر ۱۹۸۲ء) ابتدائی تعلیم روایتی قاعدے کے مطابق ہوئی۔ بعد کو محمڈن اینگلو عربک اسکول پٹنہ سیٹی، سابق نیو کالج پٹنہ اور پٹنہ کالج میں انگریزی کی تعلیم حاصل کی۔ ۱۹۲۸ء میں پٹنہ یونی ورسٹی سے بی۔ اے (آنرز) (انگریزی) اور ۱۹۳۰ء میں ام۔ اے (انگریزی) کیا۔ حکومت بہار سے اسٹیٹ اسکالرشپ ملی۔ ۱۹۳۲ء میں کیمبرج یونی ورسٹی سے Tri Pos (ٹرائی پوس) اور ۱۹۳۳ء میں جدید زبانوں میں ٹرائی پوس کیا۔

اگست ۱۹۳۳ء میں پٹنہ کالج میں انگریزی کے اسسٹنٹ پروفیسر مقرر ہوئے اور جون ۱۹۳۶ء میں پروفیسر ہوئے۔ ۱۹۵۲ء میں پٹنہ کالج کے پرنسپل مقرر کیے گئے اور ۱۹۵۸ء میں بہار کے ڈائرکٹر آف پبلک انسٹرکشن مقرر ہوئے۔ ڈائرکٹری کے دوران میں دوبار بھاگلپور یونی ورسٹی کی وائس چانسلری کے فرائض انجام دیئے۔ اکتوبر ۱۹۶۴ء سے ستمبر ۱۹۶۷ء تک بہار سکنڈری اسکول اکزامینیشن بورڈ کے اعزازی چیرمین رہے۔ ۱۴ ستمبر ۱۹۶۷ء کو سرکاری ملازمت سے سبکدوش ہوئے اور ۱۵ ستمبر ۱۹۶۷ء سے ۷ جنوری ۱۹۷۰ء تک بہار اسکول اکزامینیشن بورڈ کے کُل وقتی چیرمین رہے۔ اس کے بعد فروری سے اگست ۱۹۷۲ء تک خدابخش اورینٹل پبلک لائبریری کے ڈائرکٹر کی حیثیت سے کام کرتے رہے۔ ۱۹۷۳ء میں "غالب اوارڈ" ملا۔ ۱۹۷۴ء سے تقریباً آخری دنوں تک ترقی اردو بورڈ کے انگریزی اردو لغت پروجیکٹ کے چیف اڈیٹر رہے۔

تصانیف :۔ (۱) ڈاکٹر عظیم الدین احمد کے مجموعۂ کلام 'گل نغمہ' کا مقدمہ ۱۹۳۹ء؛

اردو شاعری پر ایک نظر :۔ ۱۹۴۰ء ؛ دوسرا ایڈیشن، دو جلدوں میں، پہلی جلد ۱۹۵۲ء ؛ دوسری جلد ۱۹۵۶ء ؛
تیسرا ایڈیشن، ترمیم و اضافہ کے ساتھ، دو جلدوں میں، پہلی جلد ۱۹۶۴ء، دوسری ۱۹۶۶ء
اردو تنقید پر ایک نظر :۔ ۱۹۴۲ء ؛ دوسرا ایڈیشن (ترمیم و اضافہ کے ساتھ) ۱۹۵۷ء
اردو زبان اور فن داستان گوئی :۔ ۱۹۴۴ء ؛ دوسرا ایڈیشن ۱۹۶۵ء ؛
تحلیل نفسی اور ادبی تنقید :۔ (انگریزی) ۱۹۴۸ء Psycho Analysis and literary criticism ؛ سخنہائے گفتنی (مجموعہ مقالات) ۱۹۵۵ء

خودنوشت : "اپنی تلاش میں" جلد اول ۱۹۷۵ء، جلد دوم ۱۹۸۷ء، جلد سوم ۱۹۸۲ء۔
تذکروں کی ترتیب :۔ دیوان جہاں، مؤلفہ بینی نرائن ۱۹۵۹ء، دو تذکرے، تذکرۂ شورش اور تذکرۂ عشقی، ۱۹۶۱ء، ۱۹۶۲ء۔ تذکرہ گلزار ابراہیم، مؤلفہ علی ابراہیم خاں خلیل، دو جلدیں ۱۹۶۸ء، ۱۹۷۲ء
دواوین کی ترتیب :۔ کلیات شاد عظیم آبادی، ۳ جلدیں، ۱۹۷۵ء، ۱۹۷۷ء۔ دیوان جوشش عظیم آبادی ۱۹۷۷ء
رقص شرر، مسلم عظیم آبادی کی غزلوں اور نظموں کا مجموعہ ۱۹۷۷ء
ایک اور ترتیب :۔ "تاریخ نور" (واجد علی شاہ کے خطوط بیگمات کے نام) ۱۹۷۳ء
نظمیں (مجموعۂ کلام) :۔ ۴۲ نظمیں ؛ ۱۹۶۵ء، ۲۵ نظمیں ۱۹۶۵ء۔
قاضی عبدالودود پر :۔ معاصر قاضی عبدالودود نمبر ۱۹۷۶ء، مقالات قاضی عبدالودود (پہلی جلد) ۱۹۷۷ء
زیر طبع :۔ Glassory of literary terms English Urdu Dictionary
انگریزی اردو لغت

● ڈاکٹر حسن الدین احمد :۔ (پ : حیدر آباد ۱۹۲۳ء) ۱۹۴۶ء میں جامعہ عثمانیہ سے ایم۔ اے کی تکمیل کی۔ ۱۹۴۷ء میں اوقافی امور کی بابت ممالک یورپ اور ترکی میں تربیت حاصل کی۔ ۱۹۵۴ء میں بین الاقوامی مذہبی کانگریس اور بین الاقوامی امن کانفرنس (ٹوکیو۔ جاپان) بحیثیت مندوب شرکت کی۔ ممبر انڈین ایڈمنسٹریٹو سروس۔
چند اہم تصانیف :۔ ہندوستان کا معاشرتی نظام ۱۹۴۶ء۔ اردو ترجمہ بھگوت گیتا ۱۹۴۷ء۔ فطری علاج ۱۹۵۴ء۔ اردو الفاظ شماری ۱۹۷۳ء (اس کتاب پر یوپی اردو اکیڈمی نے خصوصی ایوارڈ دیا) جامع العطیات

۱۹۷۴ء - انجمن ۱۹۷۴ء وغیرہ۔

ممالک غیرہ۔ جاپان، چیکوسلواکیہ، اسرائیل اور روس میں اردو کتب خانے قائم کیے۔ صدر انسٹی ٹیوٹ آف انڈو مڈل ایسٹ کلچرل اسٹڈیز۔ صدر ولا اکیڈمی۔ جنرل سکریٹری قومی کمیٹی سات سو سالہ تقریبات امیر خسرو۔ انڈین ایڈمنسٹریٹو سروس ( I-A-S ) سے ریٹائر ہو کر آجکل حیدر آباد ہی میں مقیم ہیں اور علم و ادب کی خدمت میں مشغول ہیں۔

● **پروفیسر سید شاہ عطاء الرحمٰن عطاؔ کاکوی**:- (پ ۱۹۰۷ء) سابق صدر شعبۂ فارسی پٹنہ یونیورسٹی، سابق ڈائرکٹر ادارہ تحقیقات عربی و فارسی، پٹنہ، سابق آنریری سکریٹری خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری۔ آپ کی تصانیف میں مطالعۂ حسرت، مطالعۂ شاد، تنقیدی مطالعے، تحقیقی مطالعے اور تقابلی مطالعے قابلِ ذکر ہیں۔ اِن کے علاوہ آپ نے متعدد کتابیں ایڈٹ کی ہیں۔ جن میں سفینۂ خوشگو، سفینۂ ہندی، دیوانِ ابن عظیم آبادی قابلِ ذکر ہیں "سفینہ" کے نام سے ایک سہ ماہی رسالہ نکالتے ہیں ــــ خدا بخش لائبریری کے فارسی مخطوطات (حصہ نظم) کی توضیحی فہرست کی تیاری میں مدد دی ہے جو جلد طبع ہو گی۔
اردو تذکروں سے خاص دلچسپی رہی ہے۔ کئی درجن تذکرے جو اصلاً فارسی میں تھے خلاصتہً اردو میں ترجمہ کر دیئے ہیں۔ عطا صاحب فارسی اور اردو کے قادر الکلام شاعر بھی ہیں۔

● **جناب عبد السلام خاں**:- (پ ۱۹۲۵ء) اقبال، رومی، ابن عربی اور عمومی فلسفۂ اسلامی کے موجودہ ہندوستانی ماہرین میں مولانا عبد السلام خاں صاحب کا ممتاز مقام ہے۔ اقبال کے فلسفے اور فکر رومی پر ان کی تصانیف جانی پہچانی ہیں۔ رومی پر انھوں نے جو خدا بخش خطبہ دیا اسکی ضخامت کے باعث مکتبہ جامعہ سے الگ سے کتابی شکل میں شائع ہوا ہے۔ اسی طویل مقالے کا ایک خلاصہ مصنّف نے ہماری درخواست پر ہمیں عنایت کیا تھا، وہ ہم اس مجموعہ میں شامل کر رہے ہیں۔

● **ڈاکٹر نذیر احمد**:- (پ ۱۹۱۵ء ضلع گونڈہ، یو۔پی) لکھنؤ یونیورسٹی سے ۱۹۴۵ء میں بی۔ اے، ۱۹۵۰ء میں فارسی میں اور ۱۹۵۷ء میں اردو میں، ایم۔ اے کیا۔ ۱۹۵۵ء میں ریسرچ کے لیے ایران گئے جہاں نو ماہ قیام رہا۔

۱۹۵۸ء میں علی گڑھ مسلم یونی ورسٹی میں فارسی کے لکچرر ہوئے، ۱۹۶۱ء میں ریڈر پھر پروفیسر اور شعبۂ فارسی کے صدر ہو گئے۔ حافظ شیرازی اور لغاتِ فارسی آپکا خاص موضوع رہے ہیں۔

فارسی زبان و ادب میں آپکی خدمات کا اعتراف کرتے ہوئے حکومتِ ہند نے ۱۹۷۷ء میں آپکو پدم شری کے خطاب سے نوازا۔ ایوانِ غالب دہلی نے بھی آپکو غالب ایوارڈ سے نوازا۔ ایران سے متعدد اعزاز مل چکے ہیں۔

فارسی زبان و ادب پر آپکے متعدد مقالات موقر جرائد میں شائع ہو چکے ہیں۔ ساتھ ہی فارسی زبان و ادب پر منعقد ہونیوالے متعدد بین الاقوامی سمیناروں میں آپ نے شرکت کی ہے چنانچہ اس سلسلہ میں ایران کے علاوہ افغانستان، بنگلہ دیش، پاکستان اور امریکا جا چکے ہیں۔

**تصنیفات:۔** ● شرحِ احوال و آثار ظہوری ترشیزی (انگریزی، الٰہ آباد) ● تصحیح مکاتیبِ سنائی (مسلم یونی ورسٹی علی گڑھ ۱۹۶۲ء) ● تصحیح مکاتیبِ سنائی اضافہ (کابل ۱۳۵۶ شمسی) ● تصحیح دیوان سراجی خراسانی (علیگڑھ ۱۹۷۲ء) ● تصحیح دیوان عبید لوئیکی (لاہور، پاکستان ۱۹۸۵ء) ● کتاب صیدنہ از بیرونی (تہران) ● تصحیح دیوانِ حافظ (آستانۂ قدس مشہد ۱۳۵۱ شمسی) مطالعات تحقیقی، مجموعۂ مقالات (لکھنؤ یونی ورسٹی) ● فرہنگ قواس (تہران) ● دستور الافاضل (تہران) ● نقد فرہنگ قاطع برہان (غالب انسٹی ٹیوٹ، دہلی، ۱۹۸۵ء) ● کتاب نورس مع مقدمہ و انگریزی ترجمہ (دہلی) ● کتاب نورس مع مقدمہ و اردو ترجمہ (لکھنؤ) ● مطالعاتِ تاریخی (    ) فرہنگ زفانِ گویا (خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری پٹنہ ۱۹۸۹ء) دیوانِ حافظ کے قدیم متون کے متعدد ایڈیشن۔ ملازمت سے سبکدوش ہونیکے بعد آجکل ایوان غالب دہلی کے تحقیقی مجلہ "غالب نامہ" کے مدیر ہیں اور غالب انسٹی ٹیوٹ کے سکریٹری بھی۔

● **قاضی عبدالودود:۔** (پ: ۱۸۹۵ء م ۱۹۸۴ء)۔ والد کا نام قاضی عبدالوحید جو احمد رضا خانی تھے، رسالہ تحفۂ حنفیہ کے مالک و ایڈیٹر تھے، اور ۱۳۲۶ھ میں فوت ہوئے (مغفور)۔

ابتدائی تعلیم اینگلو محمڈن اسکول (پٹنہ سیٹی) اور اینگلو محمڈن اورینٹل کالج (علیگڑھ) سے منسلک اسکول (ہوسٹل، مورلیسن کورٹ و میکڈ آنل ہاؤس) بلگرامی ٹیوٹوریل کالج (علیگڑھ) میں پائی۔ میجر سید حسن بلگرامی کے انتقال کے بعد پٹنہ آکر پرائیوٹ میٹرک کا امتحان دیا، انٹر کیا اور بی۔ اے کیا، پھر تحریک ترک موالات میں شامل ہو گئے اور تعلیم کا سلسلہ منقطع ہو گیا۔ مارچ ۱۹۲۳ء میں تکمیل تعلیم کے لیے انگلستان گئے جہاں کیمبرج سے اکنومکس میں ٹرائی پوس لیا اور لندن سے بیرسٹری کی سند لی۔ مارچ ۱۹۲۹ء میں واپس آ گئے۔

